بسم اللہ الرحمن الرحیم







جلد: 2 | محرم ۱۴۳۳ھ دسمبر ۲۰۱۱ء | شمارہ: 12

قیمت

| فی شمارہ | سالانہ | پاکستان |
|---|---|---|
| 20 روپے | 200 روپے علاوہ محصول ڈاک | 300 روپے مع محصول ڈاک |

## اس شمارے میں



برائے خط کتابت

ماہنامہ ضربِ حق

جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث
مقام حیات سرگودھا

برائے رابطہ

حافظ
عمر فاروق شاکر
0300-4608164
048-3715130

مقام اشاعت: جامعہ امام بخاری اہلِ حدیث مقام حیات سرگودھا

خطبات

# مسلکِ اہلِ حدیث صحیح بخاری کی روشنی میں

(قسط نمبر ۱)

سید محمد سبطین شاہ نقوی

## اہلِ حدیث کے ایک ایک عمل پر قرآن مجید واحادیث مبارکہ کے دلائل موجود ہیں

مسلک اہلِ حدیث کیا ہے؟ مذہب اہلِ حدیث کیا ہے؟ اس کا تعارف پیش کرنے کی کوشش کروں گا۔ ان شاء اللہ

مسلک اہلِ حدیث کے تمام عقائد ونظریات اور اعمال کی بنیاد لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پر قائم ہے، یعنی اللہ کے علاوہ عبادت کے لائق کوئی نہیں، محمد ﷺ کے علاوہ اطاعت کے لائق کوئی نہیں۔ اس کے علاوہ ہر گروہ اور ہر فرقے نے یا تو کوئی تیسری چیز ساتھ ملائی ہے یا ان میں سے ایک چیز کو چھوڑا ہے۔ انسان گمراہ اس وقت ہوتا ہے جب قرآن وحدیث کو چھوڑے یا ان کے ساتھ کسی تیسری چیز کو ملائے۔ دوسرے جتنے بھی فرقے ہیں کسی نے ان دو میں سے کوئی ایک چیز چھوڑ دی ہے یا پھر ان کے ساتھ کسی تیسری چیز کا اضافہ کر دیا ہے۔ جو کچھ آسمان سے نازل ہوا ہے وہ حق ہے، اس کے علاوہ حق نہیں، اس کی دلیل یہ ہے: ﴿ وَ اٰمَنُوْا بِمَا نُزِّلَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ هُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ﴾

جو محمد (ﷺ) پر نازل کیا گیا ہے وہ حق ہے، ان کے رب کی طرف سے۔ (محمد:۲)

اہلِ حق ہونے کے لئے ضروری ہے، جو دعوت جو عقیدہ بھی آدمی اختیار کرے اسے اللہ کی وحی سے ثابت کرے۔ اہلِ حدیث کا کوئی عقیدہ، کوئی عمل ایسا نہیں جس کی دلیل اس (اہلِ حدیث) کے پاس آسمانی وحی کی صورت میں (موجود) نہ ہو۔

## حرج کیا ہے؟

میں نے ایک جگہ تقریر کی۔ تقریر کے بعد میرے پاس چند ساتھی آگئے اور کہنے لگے:

ہم نے آپ سے چند مسائل پوچھنے ہیں۔

میں نے کہا: پوچھو۔ کہنے لگے: آپ نے مسلک اہلِ حدیث پر تقریر کی ہے اور آپ نے ہمارے مذہب کو غلط کہا ہے۔ آپ یہ بتائیں کہ ہمارا تمھارا کیا فرق ہے؟ میں نے کہا: ہمارا تمھارا بہت فرق ہے۔ تم نے بہت سارے مسائل دین میں نئے بنائے ہیں، خود گھڑے ہیں۔ کہنے لگا: کون کون سے؟ میں نے کہا: تم قبر پر اذان کہتے ہو۔ تیجا، ساتواں، چالیسواں تم کرتے ہو، میلاد تم مناتے ہو، شب برات مناتے ہو، یہ ساری چیزیں دین میں نہیں، تم نے خود اپنے پاس سے گھڑی ہیں۔ وہ نوجوان کہنے لگے: ان میں حرج کیا ہے؟ میں نے کہا: کوئی حرج نہیں؟ تم سارا دین نیا بناؤ، اپنی طرف سے بناؤ پھر کہو: کوئی حرج نہیں؟!

کہنے لگے: اس بات کو چھوڑو، تم رفع الیدین کرتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں ہم رفع الیدین کرتے ہیں۔ کہنے لگے؟ کیوں کرتے ہو؟ میں نے کہا: اس میں حرج کیا ہے؟

تیرا مسئلہ ہو تو حرج کیا ہے، میرا مسئلہ ہو تو کیوں کرتے ہو۔ مجھ سے دلیل کا مطالبہ وہ کرے جس کے اپنے مذہب میں دلیل ہو، جس کے پاس خود کوئی دلیل نہیں، وہ مجھ سے دلیل کا مطالبہ کیوں کرتا ہے؟ اور یاد رکھو! اہلِ حدیث کے ایک ایک عمل پر قرآن مجید و احادیث مبارکہ کے دلائل موجود ہیں۔

## دین میں کمی بیشی نہیں

اہلِ حدیث آسمانی وحی کے مقابلے میں کسی چیز کو دین تسلیم نہیں کرتا، نہ اپنی طرف سے اضافہ کرتا ہے اور نہ دین میں سے کوئی چیز چھپاتا ہے۔

" قَالَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ : بَيْنَمَا نَحْنُ جُلُوسٌ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ فِي الْمَسْجِدِ ، دَخَلَ رَجُلٌ عَلَى جَمَلٍ فَأَنَاخَهُ فِي الْمَسْجِدِ ، ثُمَّ عَقَلَهُ ، ثُمَّ قَالَ لَهُمْ : أَيُّكُمْ مُحَمَّدٌ؟ وَالنَّبِيُّ ﷺ مُتَّكِئٌ بَيْنَ ظَهْرَانَيْهِمْ . فَقُلْنَا : هَذَا الرَّجُلُ الْأَبْيَضُ الْمُتَّكِئُ . فَقَالَ لَهُ الرَّجُلُ : يَا ابْنَ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ . فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ ﷺ : (( قَدْ أَجَبْتُكَ . ))

فَقَالَ الرَّجُلُ لِلنَّبِيِّ ﷺ: إِنِّي سَائِلُكَ فَمُشَدِّدٌ عَلَيْكَ فِي الْمَسْأَلَةِ فَلَا تَجِدْ عَلَيَّ فِي نَفْسِكَ. فَقَالَ: (( سَلْ عَمَّا بَدَا لَكَ. )) فَقَالَ: أَسْأَلُكَ بِرَبِّكَ وَ رَبِّ مَنْ قَبْلَكَ، آللّٰهُ أَرْسَلَكَ إِلَى النَّاسِ كُلِّهِمْ؟ فَقَالَ: (( اللّٰهُمَّ نَعَمْ. )) قَالَ: أَنْشُدُكَ بِاللّٰهِ، آللّٰهُ أَمَرَكَ أَنْ نُصَلِّيَ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ فِي الْيَوْمِ وَ اللَّيْلَةِ؟ قَالَ: ((اللّٰهُمَّ نَعَمْ. )) قَالَ: أَنْشُدُكَ بِاللّٰهِ، آللّٰهُ أَمَرَكَ أَنْ نَصُومَ هَذَا الشَّهْرَ مِنَ السَّنَةِ؟ قَالَ: (( اللّٰهُمَّ نَعَمْ. )) قَالَ: أَنْشُدُكَ بِاللّٰهِ، آللّٰهُ أَمَرَكَ أَنْ تَأْخُذَ هَذِهِ الصَّدَقَةَ مِنْ أَغْنِيَائِنَا فَتَقْسِمَهَا عَلَى فُقَرَائِنَا، فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: (( اللّٰهُمَّ نَعَمْ. )) فَقَالَ الرَّجُلُ: آمَنْتُ بِمَا جِئْتَ بِهِ، وَ أَنَا رَسُولُ مَنْ وَرَائِي مِنْ قَوْمِي، وَ أَنَا ضِمَامُ بْنُ ثَعْلَبَةَ أَخُو بَنِي سَعْدِ بْنِ بَكْرٍ. " انس بن مالک (رضی اللہ عنہ) بیان کرتے ہیں کہ ایک بار ہم مسجد میں نبی ﷺ کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے، اتنے میں ایک شخص اونٹ پر سوار ہو کر آیا اور اونٹ کو مسجد میں بٹھا کر باندھ دیا۔ پھر پوچھنے لگا: (بھائیو!) تم لوگوں میں محمد (ﷺ) کون سے ہیں؟ نبی ﷺ اس وقت لوگوں میں تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے تھے۔ ہم نے کہا: محمد ﷺ یہ سفید رنگ والے بزرگ ہیں وہ تکیہ لگائے ہوئے تشریف فرما ہیں۔ تب وہ آپ سے مخاطب ہوا: اے عبدالمطلب کے فرزند! آپ ﷺ نے فرمایا: کہو، میں تیری بات سن رہا ہوں۔ وہ بولا: میں آپ سے کچھ دینی باتیں دریافت کرنا چاہتا ہوں اور ذرا سختی سے پوچھوں گا تو آپ اپنے دل میں برا نہ مانئے گا۔ آپ نے فرمایا: نہیں، جو تمھارا دل چاہے پوچھو۔ تب اس نے کہا: میں آپ کے رب اور اگلے لوگوں کے رب اللہ تبارک وتعالیٰ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا آپ کو اللہ نے دنیا کے سب لوگوں کی طرف رسول بنا کر بھیجا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جی ہاں! میرا اللہ گواہ ہے، پھر اس نے کہا: میں آپ ﷺ کو اللہ کی قسم دیتا ہوں، کیا اللہ نے آپ کو رات دن میں پانچ نمازیں پڑھنے کا حکم فرمایا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جی ہاں! پھر کہنے لگا: میں آپ کو اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا اللہ نے آپ کو یہ حکم دیا ہے کہ سال بھر میں اس مہینے رمضان کے روزے رکھو؟ آپ ﷺ نے فرمایا:

جی ہاں! پھر کہنے لگا: میں آپ ﷺ کو اللہ کی قسم دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا اللہ نے آپ کو یہ حکم دیا ہے کہ آپ ہم میں سے جو مالدار لوگ ہیں ان سے زکوٰۃ وصول کر کے ہمارے محتاجوں میں بانٹ دیا کریں؟ نبی ﷺ نے فرمایا: جی ہاں! تب وہ شخص کہنے لگا: جو احکام آپ اللہ کے پاس سے لائے ہیں، میں ان پر ایمان لایا اور میں اپنی قوم کے لوگوں کا جو یہاں نہیں آئے، بھیجا ہوا نمائندہ (تحقیق حال کے لئے) آیا ہوں۔ میرا نام ضمام بن ثعلبہ ہے، میں بنی سعد بن بکر کے خاندان سے ہوں۔ (صحیح بخاری:۶۳)

اسی طرح ایک اور آدمی آیا تو اس نے نبی ﷺ سے ارکان اسلام کے متعلق پوچھا۔ آپ ﷺ نے اسے جوابات دیئے، جب وہ جانے لگا تو اس نے کہا: ''لَا أَزِيْدُ عَلٰى هٰذا وَ لَا أَنْقُصُ مِنْهُ .'' میں اس سے نہ زیادہ کروں گا اور نہ کم کروں گا۔

تو نبی ﷺ نے فرمایا: (( أَفْلَحَ الرَّجُلُ إِنْ صَدَقَ .)) یہ آدمی کامیاب ہو گیا، اگر اس نے سچ کہا۔ (صحیح بخاری:۴۶، موطأ امام مالک، شاملہ ۱/ ۱۷۵ ح ۴۲۳ واللفظ لہ)

ایک حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: (( مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَّنْظُرَ إِلٰى رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَلْيَنْظُرْ إِلٰى هٰذا .)) جس نے جنتی آدمی دیکھنا ہو وہ اس آدمی کو دیکھ لے۔

(صحیح بخاری:۱۳۹۷، صحیح مسلم:۱۴، دارالسلام:۱۰۷)

اہلِ حدیث نے اپنے پاس سے نہ کوئی دعا بنائی ہے، نہ کوئی وظیفہ بنایا، نہ کوئی درود بنایا ہے، نہ کوئی نماز بنائی ہے اور نہ کوئی رسم نکالی ہے۔

اس لئے اہلِ حدیث کا عقیدہ ہے: لا اَزِيْدُ وَ لَا اَنْقُص .

دین میں نہ زیادتی ہو سکتی ہے اور نہ کمی ہو سکتی ہے۔

﴿ وَ مَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗۤ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ؕ وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ﴾

کسی مومن مرد اور مومنہ عورت کو حق نہیں کہ جب اللہ اور اس کا رسول کسی کام کا فیصلہ کر دیں تو اُن کے لئے اپنے معاملے میں کچھ اختیار باقی رہ جائے، اور جو اللہ اور اس کے رسول کی

نافرمانی کرے تو وہ یقیناً صریح گمراہی میں جا پڑا۔ (الاحزاب:۳۶)

## اہلِ حدیث کے متعلق دیوبندیوں اور بریلویوں کے دعوے

ہمارے اس ملک میں حنفیت کی طرف منسوب دو گروہ موجود ہیں:

۱: ایک کہتا ہے: آج سے سو سال پہلے اہلِ حدیث کا وجود نہیں تھا۔ میں کہتا ہوں: کیا اہلِ حق ہونے کے لئے سو سال پہلے ہونا ضروری ہے؟ یا امام ابوحنیفہ سے کوئی قول ہی پیش کیجئے کہ انھوں نے فرمایا ہو: اہلِ حق ہونے کے لئے سو سال پہلے ہونا ضروری ہے۔

۲: دوسرا گروہ ہے بریلویت کا۔ اس گروہ کا ایک مفتی ہے، احمد یار گجراتی اس نے ''جاء الحق'' نام کی کتاب میں صحیح بخاری کی ایک حدیث لکھی ہے:

''عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ: بَعَثَ عَلِيٌّ - وَهُوَ فِي الْيَمَنِ - إِلَى النَّبِيِّ ﷺ بِذُهَيْبَةٍ فِي تُرْبَتِهَا فَقَسَمَهَا بَيْنَ الْأَقْرَعِ بْنِ حَابِسٍ الْحَنْظَلِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِي مُجَاشِعٍ وَ بَيْنَ عُيَيْنَةَ بْنِ بَدْرٍ الْفَزَارِيِّ وَ بَيْنَ عَلْقَمَةَ بْنِ عُلَاثَةَ الْعَامِرِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِي كِلَابٍ وَ بَيْنَ زَيْدِ الْخَيْلِ الطَّائِيِّ ثُمَّ أَحَدِ بَنِي نَبْهَانَ فَتَغَيَّظَتْ قُرَيْشٌ وَ الْأَنْصَارُ فَقَالُوْا: يُعْطِيْهِ صَنَادِيْدَ أَهْلِ نَجْدٍ وَ يَدَعُنَا؟ قَالَ: (( إِنَّمَا أَتَأَلَّفُهُمْ .)) فَأَقْبَلَ رَجُلٌ غَائِرُ الْعَيْنَيْنِ نَاتِئُ الْجَبِين كَثُّ اللِّحْيَةِ، مُشْرِفُ الْوَجْنَتَيْنِ مَحْلُوقُ الرَّأْسِ فَقَالَ: يَا مُحَمَّدُ، اتَّقِ اللّٰهَ فَقَالَ النَّبِيُّ ﷺ: (( فَمَنْ يُطِعِ اللّٰهَ إِذَا عَصَيْتُهُ؟ فَيَأْمَنُنِي عَلَى أَهْلِ الْأَرْضِ وَ لَا تَأْمَنُوْنِي؟ )) فَسَأَلَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ قَتْلَهُ - أُرَاهُ خَالِدَ بْنَ الْوَلِيْدِ - فَمَنَعَهُ النَّبِيُّ ﷺ. فَلَمَّا وَلَّى قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: (( إِنَّ مِنْ ضِئْضِئِ هَذَا قَوْمًا يَقْرَؤُنَ الْقُرْآنَ، لَا يُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ، يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْإِسْلَامِ مُرُوقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِيَّةِ، يَقْتُلُوْنَ أَهْلَ الْإِسْلَامِ، وَ يَدَعُوْنَ أَهْلَ الْأَوْثَانِ، لَئِنْ أَدْرَكْتُهُمْ لَأَقْتُلَنَّهُمْ قَتْلَ عَادٍ .)) ''

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ علی رضی اللہ عنہ نے یمن سے کچھ سونا نبی ﷺ کی خدمت میں

بھیجا تو نبی ﷺ نے اسے اقرع بن حابس حنظلی، عیینہ بن بدر فزاری، علقمہ بن علاثہ العامری اور زید الخیل الطائی میں تقسیم کر دیا۔ اس پر قریش اور انصار کو غصہ آ گیا اور انھوں نے کہا: نبی ﷺ نجد کے رئیسوں کو تو دیتے ہیں اور ہمیں چھوڑ دیتے ہیں۔ نبی ﷺ نے فرمایا: میں ایک مصلحت کے لئے ان کا دل بہلاتا ہوں۔ پھر ایک شخص جس کی آنکھیں دھنسی ہوئی تھیں، پیشانی ابھری ہوئی تھی۔ داڑھی گھنی تھی، دونوں کلے پھولے ہوئے تھے اور سر گٹھا ہوا تھا، اس مردود نے کہا: اے محمد! (ﷺ) اللہ سے ڈر۔ نبی ﷺ نے فرمایا کہ اگر میں بھی اس کی نافرمانی کروں گا تو پھر کون اس کی اطاعت کرے گا؟ اس نے مجھے زمین پر امین بنایا اور تم مجھے امین نہیں سمجھتے؟ پھر حاضرین میں سے ایک صحابی (سیدنا) خالد (رضی اللہ عنہ) نے اس کے قتل کی اجازت چاہی، تو نبی ﷺ نے منع فرمایا۔ پھر جب وہ جانے لگا تو آپ نے فرمایا: اس شخص کی نسل سے ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو قرآن کے صرف الفاظ پڑھیں گے، لیکن قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا، وہ اسلام سے اس طرح نکال کر پھینک دیئے جائیں گے جس طرح تیر شکاری جانور میں سے پار نکل جاتا ہے، وہ اہل اسلام کو (کافر کہہ کر) قتل کریں گے اور بت پرستوں کو چھوڑیں گے، اگر میں نے ان کا دور پایا تو انھیں قوم عاد کی طرح تہس نہس کر دوں گا۔ (صحیح بخاری: ۷۴۳۲)

یہ حدیث لکھنے کے بعد احمد یار گجراتی لکھتا ہے: یہ حدیث وہابیوں کی تاریخ بیان کرتی ہے، وہ آدمی نجد کا تھا یہ سب نجدی اس کی نسل سے ہیں۔

میں کہتا ہوں چلو اتنا تسلیم کیا کہ وہابی نبی ﷺ کے دور میں تھے۔ پھر اس حدیث پر غور کرو یہ حدیث وہابیوں کی تاریخ نہیں، وہابیوں کی نسل نہیں بلکہ تمھاری نسل کو بیان کر رہی ہے۔ نبی ﷺ تو نجدیوں کو مال دے رہے تھے، مال تقسیم کر رہے تھے، وہ آدمی باہر سے آیا تھا اس نے کہا: "اِتَّقِ یَا محمد." اب تم بتاؤ، یا محمد کون کہتا ہے؟ کیا بریلویوں کے علاوہ اور بھی کوئی کہتا ہے؟

نبی ﷺ نے کہا: اسے قتل نہیں کرنا اس کی نسل سے ایسے لوگ آئیں گے جو قرآن

پڑھیں گے، لیکن حلق سے نیچے نہیں جائے گا، ختم پڑھیں گے، لیکن حلق سے نیچے نہیں جائے گا، شبینہ پڑھیں گے، لیکن حلق سے نیچے نہیں جائے گا۔ اہلِ حدیث قرآن پڑھتا ہے، اس پر عمل بھی کرتا ہے۔ یہ حدیث تمھاری نسل عیاں کرتی ہے۔

## تقلید اور فرقہ واریت

ایک آدمی سے میں نے کہا: تم تقلید کیوں کرتے ہو؟ کہنے لگا: تقلید سے فرقہ واریت ختم ہوتی ہے، انسان ایک امام کی پیروی کرتا ہے، ادھر اُدھر نہیں جاتا۔

میں نے کہا: تقلید سے تو فرقہ واریت پیدا ہوئی ہے۔ دیکھ لو جتنے لوگ تقلید کرتے ہیں سب کے نظریات الگ الگ ہیں، وہ الگ الگ ہیں، امام ایک ہے، لیکن گروہ علیحدہ علیحدہ ہیں۔ بریلوی اور دیوبندی کا امام ایک ہے، (اپنے اپنے گمان میں) دونوں ''جنتی'' ہیں لیکن آپس میں ان کا کتنا بڑا اختلاف ہے، پھر دیوبندیوں (اور بریلویوں) کے کتنے گروہ ہیں: سلسلہ قادریہ، چشتیہ، سہروردیہ، نقشبندیہ۔ وغیر ذلك

## امام صاحب کو حلال حرام کرنے کا اختیار نہیں

وہ مجھے کہنے لگا: تقلید کی وجہ سے کئی مسائل حل ہو جاتے ہیں، جن کا حل قرآن وحدیث میں نہیں وہ مسائل امام صاحب نے حل کئے ہیں۔ میں نے کہا: کوئی ایک مسئلہ بتایئے جو قرآن وحدیث میں نہ ہو اور امام نے حل کیا ہو؟ کہنے لگا: بھینس کا دودھ اور بھینس کے گوشت کے حلال ہونے کی دلیل قرآن وحدیث میں نہیں۔ میں نے کہا: تم بتاؤ یہ بھینس کا دودھ کس نے حلال کیا ہے؟ کہنے لگا: امام صاحب نے۔ میں نے کہا: قرآن کہتا ہے:

﴿ يَآيُّهَا النَّبِيُّ لِمَ تُحَرِّمُ مَا اَحَلَّ اللّٰهُ لَكَ تَبْتَغِيْ مَرْضَاتَ اَزْوَاجِكَ ؕ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴾ اے نبی! آپ کیوں حرام کرتے ہیں جو اللہ نے آپ کے لئے حلال کیا ہے، اپنی بیویوں کی خوشی چاہتے ہیں اور اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم والا ہے۔

وہ کون سی آیت ہے جس میں اللہ نے حلال حرام کا اختیار امام صاحب کو دیا ہو، حلال حرام کا اختیار اللہ نے تو اپنے پیغمبر کو بھی نہیں دیا۔

کہنے لگا: پھر آیت کون سی ہے جس میں بھینس کا گوشت اور دودھ حلال ہو؟ میں نے کہا: اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: ﴿ اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ ﴾ گھریلو جانور تمھارے لئے حلال کر دیئے گئے ہیں۔ ما سوائے ان کے جن کی حرمت کا اعلان ہم نے کر دیا ہے۔ (المائدہ:۱)

کہنے لگا: گھریلو جانور اگر حلال ہیں تو پھر گدھا بھی حلال ہے؟ میں نے کہا: نہیں وہ حلال نہیں، کیونکہ نبی پاک ﷺ نے اسے حرام کر دیا ہے۔ ﴿اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ ﴾ اس کی حرمت کی تلاوت کر دی گئی ہے۔

عَنِ ابْنِ عُمَرَ ، أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ نَهَى يَوْمَ خَيْبَرَ عَنْ لُحُوْمِ الْحُمُرِ الْأَهْلِيَّةِ .

عبداللہ بن عمر (رضی اللہ عنہما) نے بیان کیا کہ نبی کریم ﷺ نے غزوہ خیبر کے موقع پر پالتو گدھے کا گوشت کھانے کی ممانعت کی تھی۔ (صحیح بخاری:۴۲۱۷)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿ وَ اِنَّ لَكُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَيْنِ فَرْثٍ وَّ دَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ﴾ اور تمھارے واسطے چوپایوں میں سوچنے کی جگہ ہے، پلاتے ہیں تم کو اس کے پیٹ کی چیزوں میں سے گوبر اور لہو کے بیچ میں سے دودھ ستھرا، خوشگوار پینے والوں کے لئے۔ (النحل:٦٦)

جن جانوروں کا گوشت حلال ہے، ان کا دودھ بھی حلال ہے۔

حلال حرام کا اختیار صرف اللہ تعالیٰ کے پاس ہے۔

## مکمل دین کون بتا رہا ہے؟

لوگو! اہلِ حدیث نے دین میں کمی بیشی نہیں کی۔ اہلِ حدیث نے نہ کوئی آیت چھپائی ہے نہ کوئی حدیث چھپائی۔ مکمل دین اہلِ حدیث کے علاوہ کوئی بھی نہیں بتاتا۔ آج میں آپ

کو وہ احادیث سنانا چاہتا ہوں جنھیں صرف اہلِ حدیث مانتا ہے اور کوئی بھی نہیں مانتا۔

جائیے اپنے اپنے مسلک کے علماء کے پاس انھیں پوچھیں، بتاؤ قرآن کے بعد سب سے صحیح کتاب کون سی ہے؟ احادیث کی تمام کتب میں صحیح احادیث ہمارے لئے لائق عمل ہیں، لیکن کتب احادیث میں سب سے اصح الکتاب صحیح بخاری ہے۔ پوری امت کا اتفاق ہے۔ اصح الکتب بعد کتاب اللہ صحیح بخاری ہے، لیکن بدعتی مولوی صحیح بخاری کی احادیث کو نہیں مانتا۔ صحیح بخاری کا درس نہیں دے گا۔

صحیح بخاری شریف میں جب ایمان کی کمی بیشی کی حدیثیں آئیں گی تو یہ مولوی کیا جواب دے گا؟

پوری شریعت لوگوں کے سامنے اہلِ حدیث ہی بیان کرسکتا ہے اور کوئی بھی بیان نہیں کرسکتا۔ یہ شرف صرف اہلِ حدیث کو اللہ تعالیٰ نے عطا کیا ہے۔

ہمارے اندر ہزار خامیاں ہوسکتی ہیں، لیکن ہم نے قرآن وسنت کی کوئی بات آپ سے چھپائی نہیں، کسی میں ردوبدل نہیں کیا۔

کوئی ایک صحیح مرفوع حدیث لائیے جسے اہلِ حدیث نہ مانتا ہو۔ اللہ کے فضل وکرم سے ایک حدیث بھی ایسی کوئی پیش نہیں کرسکتا۔

جبکہ دوسرے گروہ بے شمار حدیثیں تسلیم نہیں کرتے۔

صحیح بخاری میں حدیثیں موجود ہیں۔ صحیح مسلم میں حدیثیں موجود ہیں۔ سنن ترمذی، سنن ابی داود، سنن نسائی میں حدیثیں موجود ہیں، لیکن مولوی نے اپنی قوم سے چھپائی ہوئی ہیں۔ اس لئے تو مولوی بخاری کا درس نہیں دے گا۔ قرآن کا درس نہیں دے گا۔

فضائل اعمال کا درس دے گا۔ بہشتی زیور کا درس دے گا۔ کتابیں مخصوص کی ہوئی ہیں، درس دینے کے لئے۔ اپنے اپنے مسلک کے لئے مخصوص کتابیں رکھی ہوئی ہیں، صرف ان ہی کا درس دے گا۔

میں نے سرگودھا میں اپنی مسجد میں روزانہ درس قرآن کا سلسلہ شروع کیا۔ کسی

صاحب نے میری قریب والی مسجد کے مولوی صاحب کو کہا: انھوں نے درس قرآن کا سلسلہ شروع کیا ہے آپ بھی شروع کریں۔ مولوی صاحب کہنے لگے: ہم آئندہ سے درس قرآن شروع کریں گے۔

اس نے اعلان کر دیا عشاء کے بعد درس قرآن ہوا کرے گا۔

جب اس مولوی صاحب نے درس شروع کیا تو میں نے کہا: یہ مولوی صاحب ایک ہفتے سے زیادہ درس نہیں دے سکتے۔ ان شاءاللہ

اور واقعتاً ایسا ہوا کہ مولوی صاحب نے ہفتے کے بعد درس دینا چھوڑ دیا۔ بعض دفعہ منہ سے نکلی ہوئی بات پوری ہو جاتی ہے۔ مجھے ساتھی کہنے لگے: مولوی صاحب نے درس دینا چھوڑ دیا ہے۔ آپ کو کیسے پتہ تھا کہ اس نے ہفتے بعد درس چھوڑ دینا ہے، میں نے کہا: غیب کا علم تو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے، میں غیب نہیں جانتا۔ مجھے تو صرف ایک بات کا علم ہے سارا قرآن تو اس کے مذہب کے خلاف ہے۔ وہ قرآن کا درس کیسے دے سکتا ہے۔ میں نے کہا: جب وہ ﴿ مُفْلِحُوْنَ ﴾ تک پہنچے گا تو اس نے درس بند کر دینا ہے۔ آگے آیتیں اس کے خلاف آنی شروع ہو جاتی ہیں اور واقعتاً ایسا ہوا۔

سارا قرآن، ساری حدیثیں امت تک اہلِ حدیث کے علاوہ کوئی بھی نہیں پہنچا سکتا۔ یہ صرف اہلِ حدیث کا ہی خاصہ ہے۔

بہت سے مولوی اپنے پاس سے حدیثیں گھڑ کر بیان کرتے ہیں اور یہ رسول اللہ ﷺ پر سب سے بڑا بہتان ہے۔

اس ہال میں میرا چیلنج ہے، کوئی ایک آدمی ایک حدیث ایسی بتائے جس کی سند رسول اللہ ﷺ تک صحیح پہنچتی ہو اور اہلِ حدیث اسے نہ مانتا ہو۔

لیکن میں آج آپ کو ایسی احادیث سنانا چاہتا ہوں جنھیں اہلِ حدیث کے علاوہ کوئی بھی نہیں مانتا، کتابیں ان کے گھروں اور مدرسوں میں موجود ہیں، لیکن مانتے نہیں، مانتا اہلِ حدیث ہے۔

# اہلِ حدیث اور محدثین

ایک آدمی مجھے کہنے لگا: اہلِ حدیث محدثین کو کہتے ہیں تم کوئی محدثین ہو۔ تمھارے گروہ ان پڑھ ہیں، جاہل ہیں۔ وہ بھی اہلِ حدیث کہلواتے ہیں، میں نے کہا: بالکل ٹھیک ہے۔ ہمارے گروہ میں کئی ان پڑھ ہوں گے، لیکن ہم اہلِ حدیث ہیں، کیونکہ ہم محدثین سے پیار کرتے ہیں۔ محدثین کے عقیدے کو صحیح سمجھتے ہیں۔ ہم امام بخاری رحمہ اللہ سے پیار کرتے ہیں۔ محبت کرتے ہیں، امام مسلم رحمہ اللہ سے محبت کرتے ہیں۔ امام ترمذی، امام نسائی، امام ابوداود، امام ابن ماجہ رحمہم اللہ سے محبت کرتے ہیں، اس لیے ہم اہلِ حدیث ہیں:

أُحِبُّ الصَّالِحِينَ وَلَسْتُ مِنْهُمْ
لَعَلَّ اللّٰهَ يَرْزُقُنِي صَلَاحًا

﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ وَ اَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ﴾

اور جو لوگ سابقون اولون ہیں، سب سے پہلے ہجرت کرنے والے اور نصرت کرنے والے اور جو اِن کے پیرو ہوئے نیکی کے ساتھ، اللہ راضی ہوا ان سے اور وہ راضی ہوئے اس سے اور تیار کر رکھے ہیں واسطے ان کے باغات کہ بہتی ہیں نیچے ان کے نہریں، رہا کریں گے انہی میں ہمیشہ، یہی ہے بڑی کامیابی۔ (التوبہ:۱۰۰)

صحابہ کی پیروی کرنے والوں کو بھی اللہ نے صحابہ کے انعام میں شامل کیا ہے۔

ہم اہلِ حدیث اس وجہ سے ہیں کہ ہم نبی پاک کی ہر (غیر منسوخ) حدیث کو قابلِ عمل مانتے ہیں۔ بغیر تاویل و تحریف کے قابلِ عمل مانتے ہیں۔ تم حدیث کو اس وقت تک نہیں مانتے جب تک تمھارا امام اجازت نہ دے، جس حدیث کو تمھارا امام کہے گا، اسے مانو گے جسے کہے گا نہ مانو اسے نہیں مانو گے۔؟!

[باقی آئندہ شمارے میں۔ ان شاء اللہ]

ابوعبداللہ شعیب محمد (سیالکوٹ)

# تقویۃ الایمان کی ایک عبارت اور حقیقی گستاخ

شاہ اسماعیل دہلوی اپنی مشہور کتاب ''تقویۃ الایمان'' میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

''اور یہ یقین جان لینا چاہیے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے۔'' (تقویۃ الایمان ص ۸ بحوالہ الحق المبین ،تصنیف: احمد سعید کاظمی بریلوی ص ۷۹)

شاہ اسماعیل دہلوی کی یہ عبارت دیکھنے کے لیے ملاحظہ کریں مزید بریلوی کتب: مناظرہ جھنگ (ص ۱۵۶)، عباراتِ اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ (حصہ اول، ص ۱۰۳۔ ۱۰۴) اور البریلویہ کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ (ص ۳۲۹)

## بریلوی اعتراض

بہت سے بریلوی علماء و اکابرین کی طرح احمد سعید کاظمی بریلوی کا کہنا ہے:

''ہر چھوٹی اور بڑی مخلوق کے معنی رسل کرام اور اولیاے عظام کا ہونا متعین ہو گیا ہے...اب انہیں بارگاہِ خدوندی میں معاذ اللہ چوہڑے چمار سے زیادہ ذلیل کہنا جس قسم کی شدید توہین ہے محتاجِ بیان نہیں۔'' (الحق المبین ص ۸۰، صراط مستقیم پبلیکیشنز لاہور)

اسی طرح غلام نصیر الدین سیالوی بریلوی نے تقویۃ الایمان کی عبارت پیش کرتے ہوئے کہا: ''اس عبارت کے عموم کے اندر تمام فرشتے بھی داخل ہیں کیونکہ وہ بھی مخلوق میں شامل ہیں۔'' (عبارت اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، حصہ دوم ص ۳۹۳)

**الجواب:** تقویۃ الایمان کی اس عبارت میں شاہ صاحب نے ہرگز توہین یا گستاخی کا ارتکاب نہیں کیا، بلکہ جو لوگ چھوٹی یا بڑی مخلوق کے عمومی الفاظ کو انبیاء و اولیاء اور فرشتوں کے ساتھ خاص کرتے یا نسبت دیتے ہیں وہ گستاخی اور توہین کے مرتکب ہیں۔

عمومی الفاظ کو خاص کر کے توہین کا مفہوم اخذ کرنا سخت ناانصافی اور باطل و مردود ہے۔

شاہ صاحب نے انبیاء واولیاء وملائکہ کی نسبت ذلیل لفظ کی طرف نہیں کی بلکہ عمومی طور پر ہر چھوٹی بڑی مخلوق کو اللہ کی شان کے سامنے ذلیل قرار دیا ہے۔ عمومی طور پر تمام مخلوق کو ذلیل کہنا الگ بات ہے اور خاص انبیاء یا اولیاء کی طرف (نعوذ باللہ) ذِلت کو منسوب کرنا الگ بات ہے اور یہ اصول خود بریلوی علماء کو بھی تسلیم ہے۔

## بریلویوں کا تسلیم شدہ اصول

چنانچہ بریلویوں کے مشہور مناظر وشیخ الحدیث علامہ اشرف سیالوی نے کہا:

''ایک ہے عمومی طور پر مخلوق کو ذلیل کہنا اور ہے ایک خاص طور پر کسی شخصیت کا نام لے کر اسے ذلیل کہنا تو عموم اور تخصیص کے اندر فرق واضح ہے۔''

(مناظرہ جھنگ ص ۱۶۸۔۱۶۹، دوسرا نسخہ ص ۱۷۲، اہل السنۃ پبلی کیشنز، دینہ ضلع جہلم)

انصاف شرط ہے کہ جب خود تسلیم ہے کہ عمومی طور پر مخلوق کو ذلیل کہنے میں اور خاص کسی شخصیت کو ذلیل کہنے میں فرق ہے تو پھر شاہ اسماعیل دہلوی کی عمومی عبارت کو انبیاء و اولیاء یا ملائکہ کی طرف خاص کر کے توہین اخذ کرنا صریح دھوکہ دہی اور فریب نہیں تو کیا ہے...؟

بریلوی علماء واکابرین، تقویۃ الایمان کی اس عمومی عبارت کو خاص کرتے ہوئے جس طرح ایک باطل مفہوم کے تحت گستاخانہ وتوہین آمیز باور کرواتے آئے ہیں اس طرز پر تو خود بریلوی علماء و اکابرین اپنی بہت سی باتوں اور عبارتوں کے سبب گستاخ قرار پاتے ہیں، ملاحظہ فرمائیں:

۱) بریلویوں کے ''اعلیٰ حضرت'' احمد رضا خان بریلوی نے ایک آیت کا ترجمہ کرتے ہوئے لکھا:

''بیشک تم اور جو کچھ اللہ کے سوا تم پوجتے ہو سب جہنم کے ایندھن ہو''

(کنز الایمان، سورۃ الانبیاء آیت ۹۸)

اس آیت کے بریلوی ترجمہ سے صاف ظاہر ہے کہ کفار و مشرکین کے ساتھ ساتھ، جن جن کو وہ پوجتے اور عبادت کرتے ہیں وہ بھی جہنم کا ایندھن ہیں۔ یہ بات ثابت و مسلم ہے کہ عیسائیوں نے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ مریم علیہا السلام کو پوجتے ہوئے اپنا معبود بنالیا جس پر خود قرآن گواہ ہے۔ (دیکھئے سورۃ المائدہ آیت ۱۱۶)

اب اگر اس آیت کے ترجمہ کا بھی ویسا ہی مفہوم مراد لیا جائے جیسا کہ بریلوی ''حضرات'' تقویۃ الایمان کی عبارت کا لیتے ہیں تو یہ کہنا پڑے گا کہ احمد رضا بریلوی نے اس آیت کے ترجمہ میں سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور سیدہ مریم علیہا السلام کی صریح توہین کی ہے کیونکہ اللہ کے سوا جن جن کو پوجا جاتا ہے ان میں سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ بھی شامل ہیں اور ان کو جہنم کا... (**نعوذ باللہ من ذالك**)

معلوم ہوا کہ عمومی الفاظ کو انبیاء و اولیاء کی جانب منسوب کرنا خود سب سے بڑی گمراہی اور ان معزز ہستیوں کی شدید توہین ہے۔

**۲**) احمد رضا خان بریلوی نے کہا:

''لوگ اللہ کے سوا جن جن کو پوجتے ہیں۔ وہ سب جھوٹے ہیں۔''

(ملفوظات، حصہ اول ص ۷۹، فرید بک سٹال لاہور)

خان صاحب بریلوی کا یہ اپنا ملفوظ بھی تقویۃ الایمان کی طرز پر گستاخی قرار پاتا ہے۔ لوگ جن جن کو پوجتے ہیں ان میں سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ مریم علیہا السلام بھی شامل ہیں۔ چنانچہ اس ملفوظ کا بریلوی علم الکلام میں مطلب یہ بنتا ہے کہ بریلوی ''اعلیٰ حضرت'' نے سیدنا عیسیٰ علیہ السلام اور سیدہ مریم علیہا السلام کو بھی جھوٹا قرار دے رکھا ہے۔ (**نعوذ باللہ**)

اور یہ ان کی شدید توہین اور گستاخی ہے۔

اگر احمد رضا خان بریلوی کے اس عمومی ملفوظ کو خاص کرتے ہوئے مندرجہ بالا گستاخانہ مفہوم نکالنا صحیح نہیں تو تقویۃ الایمان میں شاہ اسماعیل کی عبارت کے ساتھ یہ ظلم اور ناانصافی کیوں...؟

**۳)** احمد رضا خان بریلوی نے ایک شعر یوں کہا:

واہ کیا مرتبہ اے غوث بالا ہے تیرا
اونچے اونچوں کے سروں سے قدم اعلیٰ تیرا

(حدائق بخشش، حصہ اول ص ۸، اکبر بک سیلرز لاہور)

اس شعر میں احمد رضا خان بریلوی نے شیخ عبدالقادر جیلانی کے مراتب کو بیان کرتے ہوئے ان کے قدم کو اونچے اونچوں کے سروں سے بھی اعلیٰ قرار دیا ہے۔

ہر چھوٹی بڑی مخلوق کے عمومی الفاظ میں انبیاء و اولیاء کو شامل کر کے گستاخی اور توہین باور کروایا جاتا ہے تو اس شعر میں تو بات ہی اونچے اونچوں کی ہے۔ ہر چھوٹی بڑی مخلوق میں انبیاء و اولیا شامل ہیں تو اونچے اونچوں کے الفاظ تو دلالت ہی اونچے مرتبوں والے انبیاء و اولیاء اور بالخصوص امام الانبیاء نبی ﷺ پر کرتے ہیں۔ کیا بریلوی منطق کے لحاظ سے یہ کہنا درست نہ ہوگا کہ ''اونچے اونچوں کے معنی رسل کرام اور اولیائے عظام کا ہونا متعین ہو گیا ہے...اب شیخ عبدالقادر جیلانی کا قدم ان اونچے اونچوں کے سروں سے بھی اعلیٰ کہنا جس قسم کی شدید توہین ہے محتاجِ بیان نہیں۔''

انصاف سے فیصلہ کیجیے کہ جو باطل مفہوم تقویۃ الایمان کی عبارت کا بریلوی علماء و اکابرین پیش کرتے آئے ہیں کیا پھر یہ شعر گستاخی و توہین کے اعتبار سے زیادہ سنگین نہیں؟

**۴)** بریلویوں کے تسلیم شدہ ولی و بزرگ سلطان المشائخ محبوب الٰہی خواجہ نظام الدین اولیاء نے فرمایا:

''کسی کا ایمان اس وقت تک مکمل نہیں ہوتا جب تک وہ ساری مخلوق کو اونٹ کی مینگنی جیسا (ہیچ) نہ سمجھے۔'' (فوائد الفواد، جلد سوم آٹھویں مجلس ص ۲۵۱، اکبر بک سیلرز لاہور)

جس طرح شاہ صاحب کی عبارت میں چھوٹی بڑی مخلوق کے عمومی الفاظ موجود ہیں اسی طرح اس ملفوظ میں ساری مخلوق کے عمومی الفاظ موجود ہیں جن میں انبیاء و اولیا بھی شامل ہیں۔ یہاں بریلوی غزالیوں کی طرز پر یہ کہنا کیوں درست نہیں کہ ''اس عبارت کے عموم

کے اندر تمام فرشتے بھی داخل ہیں کیونکہ وہ بھی مخلوق میں شامل ہیں۔'' اور اسی طرح ''ساری مخلوق کے معنی رسل کرام اور اولیائے عظام کو شامل ہونا متعین ہو گیا ہے...اب انہیں اونٹ کی مینگنی جیسا سمجھنا جس قسم کی شدید توہین ہے محتاجِ بیان نہیں۔''

اگر اس کے جواب میں یہ تسلیم کیا جاتا ہے کہ ''ایک ہے عمومی طور پر مخلوق کو ذلیل کہنا اور ہے ایک خاص طور پر کسی شخصیت کا نام لے کر اسے ذلیل کہنا تو عموم اور تخصیص کے اندر فرق واضح ہے۔'' تو پھر آج تک بریلوی علماء واکابرین تقویۃ الایمان کی عمومی عبارت کو انبیاء واولیاء کی طرف منسوب کر کے کیوں گستاخانہ اور توہین آمیز مطلب پہناتے رہے ہیں؟ کیا بریلوی علماء واکابرین کے اس طرزِ عمل کی روشنی میں سب سے پہلے خود احمد رضا خان بریلوی اور دوسرے تسلیم شدہ بریلوی بزرگ گستاخ قرار نہیں پاتے؟

**۵)** شیخ عبدالقادر جیلانی کا ایک قول نقل کرتے ہوئے احمد رضا خان بریلوی نے لکھا:

''قدمی ھذا علی رقبۃ کل ولی اللہ (میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے۔ت)''

(فتاویٰ رضویہ ج۲۸ص ۳۶۳)

تقویۃ الایمان کی عبارت میں تو ''ہر مخلوق چھوٹا ہو یا بڑا'' کے عمومی الفاظ موجود ہیں جبکہ احمد رضا بریلوی کے تسلیم شدہ اس قول میں ''ہر ولی اللہ'' کے الفاظ ہیں۔ ''ہر ولی اللہ'' کے الفاظ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم وتابعین عظام رحمہم اللہ بلکہ تمام انبیاء علیہم السلام کو بھی شامل ہیں کیونکہ تمام انبیاء نبوت کے ساتھ ساتھ بالا ولیٰ ولایت سے بھی سرفراز ہوتے ہیں بلکہ بریلویوں کے ہاں تو انبیاء کی ولایت ان کی نبوت سے بھی افضل مانی جاتی ہے۔

چنانچہ احمد رضا خان بریلوی نے کہا: ''نبی کی ولایت اس کی نبوت سے افضل ہے...''

(ملفوظات، حصہ سوم ص۲۹۳، فرید بک سٹال لاہور)

تنبیہ: شیخ احمد سرہندی المعروف ''مجدد الف ثانی'' کے نزدیک نبی کی ولایت کو اس کی نبوت سے افضل ماننے کا نظریہ بیہودہ ہے اور ایسا نظریہ رکھنے والا نبوت کے کمالات سے جاہل ہے۔

(دیکھئے مکتوبات امام ربانی دفتر اول مکتوب ۹۵، ۲۵۱ [اردو ترجمہ ص ۴۷، ۲۷۴، ۵۰۳ شبیر برادرز لاہور])

ایک اور جگہ بریلویوں کے ''اعلیٰ حضرت'' نے لکھا: ''اولیاء کا اطلاق... ہر محبوب خدا، تو انبیاء بلکہ ملائکہ کو بھی شامل'' (فتاویٰ رضویہ ج ۱۰ ص ۸۱۰)

جب یہ تسلیم ہے کہ اولیاء کا اطلاق ہر محبوب خدا، انبیاء بلکہ ملائکہ پر بھی ہوتا ہے تو پھر یہ قول کہ ''میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے'' بریلوی اصول پر کیوں گستاخی وتوہین نہیں؟ ''ہر مخلوق چھوٹا ہو یا بڑا'' کے عمومی الفاظ میں بڑی مخلوق کو صراحت بتانا، پھر گستاخی گستاخی کا شور مچانا اور ''ہر ولی اللہ'' کے صریح الفاظ میں بلا دلیل مستثنیات ماننا، انتہا درجے کی ناانصافی اور ظلم نہیں تو کیا ہے؟ اپنی اس دوغلی پالیسی سے توبہ اور رجوع کرنے کی بجائے ڈھٹائی سے باطل تاویلات پر ڈٹے رہنا، دوسروں کی بجائے خود کو ہی دھوکہ دینا ہے۔

مزید عرض ہے کہ شیخ عبدالقادر جیلانی کی طرف منسوب اس قول کی وضاحت وتاویل میں احمد رضا خان بریلوی نے لکھا:

''اس لفظ (اولیاء) کا تیسرا اطلاق اخص اور ہے جس میں صحابہ بلکہ تابعین کو بھی شامل نہیں رکھتے کہ وہ اسمائے خاصہ سے ممتاز ہیں...'' (فتاویٰ رضویہ ج ۱۰ ص ۸۱۱)

گویا احمد رضا خان بریلوی کے نزدیک شیخ عبدالقادر جیلانی کے قول ''میرا یہ قدم ہر ولی اللہ کی گردن پر ہے'' میں صحابہ وتابعین اس لیے شامل نہیں کہ یہ شخصیات صحابہ وتابعین کے خاص ناموں سے ممتاز ہیں۔ اس رضا خانی اصول پر تو تقویۃ الایمان کی عبارت بالا اولیٰ گستاخی وتوہین سے مبرا قرار پاتی ہے کیونکہ جب ہر ولی کے اطلاق میں صحابہ وتابعین شامل نہ سمجھے گئے کہ یہ شخصیات الگ خاص ناموں سے ممتاز ہیں تو ہر بڑی مخلوق کے اطلاق میں بھی انبیاء واولیاء وملائکہ شامل نہیں کہ یہ الگ خاص ناموں سے ممتاز ہیں۔ والحمدللہ

**فائدہ:** شیخ عبدالقادر جیلانی کے قدم سے متعلق بریلوی علماء واکابرین نے کیسے کیسے کفریہ وگستاخانہ عقائد گھڑ رکھے ہیں، اس پر ایک ضمنی حوالہ ملاحظہ فرمائیں:

قرآن پاک (سورۃ القلم آیت ۴۲) میں کشف ساق کا ذکر ہے، جس کی تشریح حدیث

میں یوں آئی ہے کہ قیامت والے دن اللہ تعالیٰ اپنی پنڈلی کھولے گا (جس طرح اس کی شان کے لائق ہے) تو ہر مومن مرد وعورت اس کے سامنے سجدہ ریز ہو جائیں گے...

(صحیح بخاری، تفسیر سورۃ ن والقلم: ۴۹۱۹)

اس کے مقابلے میں ابوکلیم صدیق فانی بریلوی اپنے ''اعلیٰ حضرت'' کے ایک شعر کا مفہوم ان کی زبانی یوں بیان کرتے ہیں: ''امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں: اے غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ قیامت کے دن آپ کے قدم پاک کی تجلی کو دیکھ کر بہت سے لوگ یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ تجلی الٰہی ہے سجدے میں گر پڑے اور دہشت زدہ ہو گئے حالانکہ یہ تجلی الٰہی نہ تھی بلکہ قدم غوث الثقلین (یعنی شیخ عبدالقادر جیلانی کے قدم) کے نور کا کرشمہ تھا۔'' (آئینہ اہلسنت ص ۳۰۱، اویسی بک سٹال گوجرانوالہ)

نعوذ باللّٰہ من ذالك.

یہ کتاب 'آئینہ اہلسنت' مشہور ومعروف بریلوی عالم ڈاکٹر مفتی اشرف آصف جلالی کے ''حسب الارشاد'' لکھی گئی ہے۔

ایسے گندے اور گھٹیا، صریح کفریہ و گستاخانہ عقائد ونظریات رکھنے والے لوگ کس منہ سے عمومی عبارات کو بنیاد بنا کر دوسروں کو گستاخ قرار دیتے ہیں۔

## نتیجہ وحاصل

اس ساری بحث و دلائل سے یہ بات بالکل واضح اور روشن ہے کہ عمومی الفاظ کو خصوصی معنی دے کر توہین و گستاخی کا مفہوم اخذ کرنا انتہائی مذموم اور باطل ہے بلکہ سوائے لوگوں کو دھوکہ دینے اور ان کے دینی جذبات سے کھیلنے کے سوا کچھ بھی نہیں۔

مگر یہ بات طے شدہ اور مسلم ہے کہ اگر انبیاء کا نام لے کر یا خاص ان کی طرف ذِلت کو منسوب کیا جائے تو یہ یقیناً ان کی شدید گستاخی اور توہین ہے۔ اب اس طے شدہ اور تسلیم شدہ بات کو مدِنظر رکھتے ہوئے خود فیصلہ کیجیے کہ حقیقی گستاخ کون ہے...؟

# حقیقی گستاخ کون...؟

**۱)** احمد رضا خان بریلوی نے نبی کریم ﷺ کی شان میں کہا:

''کثرتِ بعد قلت پہ اکثر دُرُود عزتِ بعد ذلت پہ لاکھوں سلام''

(حدائق بخشش، حصہ دوم ص ۳۶، اکبر بک سیلرز لاہور)

اس شعر میں بریلوں کے ''اعلیٰ حضرت'' نے شدید گستاخی اور توہین کا ارتکاب کرتے ہوئے نبی کریم ﷺ کی جانب ذِلت کو منسوب کیا ہے کہ جس طرح آپ ﷺ کو قلت کے بعد کثرت حاصل ہوئی اسی طرح عزت بھی ذِلت کے بعد ملی۔ (نعوذ باللّٰه من ذالك)

دوسروں کی عمومی عبارات کو گستاخی باور کروانے والے، دیکھئے! کس دیدہ دلیری سے امام الانبیاء ﷺ کی توہین کر رہے ہیں۔

۱۔ بریلویوں کے پیر نصیر الدین نصیؔر گولڑوی نے اس شعر کے متعلق لکھا:

''فاضل بریلویؒ جو میرے خیال میں آپ سے زیادہ فاضل اور عالم باعمل اور ناموسِ مصطفیٰ و اولیاء کے محافظ تھے، اس محولہ بالا شعر میں کس عزت اور ذلت کا ذکر فرما رہے ہیں۔ کیا ان کو شانِ رسالت کا علم نہ تھا کہ انہوں نے ذلت کی نسبت آپ (ﷺ) کی ذاتِ عالیہ کی طرف کردی...'' (لطمۃ الغیب ص ۴۲)

رضا خانی مناظر حنیف قریشی کے معاون مناظر امتیاز حسین کاظمی نے لکھا ہے:

''چراغ گولڑہ حضرت قبلہ پیر سید نصیر الدین نصیر شاہ صاحب گولڑوی رحمۃ اللہ علیہ''

(روئیداد مناظرۂ راولپنڈی، گستاخ کون؟ ص ۴۳)

مشہور بریلوی محقق و عالم عبدالحکیم شرف قادری لکھتے ہیں:

''حضرت اعلیٰ پیر مہر علی شاہ گولڑوی رحمہ اللہ تعالیٰ کے پر پوتے اور حضرت بابو جی رحمہ اللہ تعالیٰ کے پوتے، فاضل جلیل بقول حافظ مظہر الدین ''رُومی و جامی کی صدائے بازگشت'' صاحبزادہ نصیر الدین نصیر گیلانی مدظلہ'' (نور نور چہرے، تذکرۂ ابرارِ ملت ص ۲۵۳، مکتبہ قادریہ لاہور)

عبدالحکیم شرف قادری نے مزید ان کے بارے میں لکھا: ''حقیقت یہ ہے کہ صاحبزادہ صاحب کی استقامت نے قرونِ اولیٰ کے متدین اور متصلب علماء کرام کی یاد تازہ کر دی ہے۔'' (نورنور چہرے، تذکرۂ ابرارِ ملت ص ۲۵۶)

بریلویوں کے اس انتہائی متصلب و معتبر عالم ''حضرت قبلہ پیر سید نصیر الدین نصیر شاہ صاحب گولڑوی'' کی گواہی اپنے ہی فاضلِ بریلوی کے بارے میں یہ ہے کہ انہوں نے ذِلت کی نسبت نبی ﷺ کی جانب کی ہے۔

۲۔ اسی طرح ایک اور بریلوی محقق العصر مفتی محمد خان قادری نے لکھا:

''حبیب خدا، وجہ تخلیق کون ومکان صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور...ایک سچے عاشق رسول نے اپنے سلامِ نیاز میں اس جامع صفات ہستی کے جن چند اوصاف ومحاسن کا تذکرہ کیا ہے...جیسے

مصطفیٰ، جانِ رحمت، شمع بزمِ ہدایت...انتہائے دوئی، ابتدائے یکی، جمع تفریق و کثرت،...**عزت بعد ذلت**، رب اعلیٰ کی نعمت، حق تعالیٰ کی منت...''

(شرح سلام رضا ص ۳۔۴)

اس گواہی سے بھی بالکل واضح اور روشن ہے کہ احمد رضا خان بریلوی نے نبی ﷺ کی ذات مبارکہ کے ہی اوصاف ومحاسن بیان کرتے ہوئے آپ ﷺ کی جانب ہی ''عزت بعد ذلت'' کو منسوب کیا ہے اور یوں صریح گستاخی اور توہین کا ارتکاب کرتے ہوئے نبی ﷺ کے لئے (نعوذ باللہ) ذِلت کو ثابت کرنا چاہا ہے جو کہ آپ ﷺ کی شان میں شدید توہین اور گستاخی ہے۔ اگر کوئی بریلوی اس شعر کے خلافِ حقیقت مفاہیم یا متضاد آراء پیش کرتا ہے تو وہ صرف دھوکہ وفریب ہے اور مزید اس بات کا ثبوت ہے کہ بریلوی ''حضرات'' اپنے بڑوں کے صریح گستاخانہ وتوہین آمیز نظریات پر پردہ ڈالنے کے لیے دوغلے اور منافقانہ طرزِ عمل کا شکار ہیں۔

**۲)** بریلویوں کے ''حضرت قبلہ پیر سید نصیر الدین نصیر شاہ صاحب گولڑوی'' نے اپنے

علامہ وفاضل بریلوی کے اسی شعر کو بنیاد بناتے ہوئے خود بھی لکھا:

''اے میرے آقا ومولیٰ ! آپ کی اس عزت پر لاکھوں سلام جو مکی دور کی تیرہ سالہ ذلت کے بعد آپ کو عطا کی گئی۔'' (لطمۃ الغیب ص ۴۲)

دیکھئے کس قدر بے ادبی اور بے حیائی کے ساتھ بریلویوں کے چھوٹے بڑے نبی مکرم ﷺ کی جانب ذِلت کو منسوب کرتے چلے جا رہے ہیں اور اس سب کے باوجود توہین اور گستاخی کے فتوے صرف دوسروں کے لئے ہیں۔

**۳)** بریلویوں کے سلطان العارفین برہان الواصلین سلطان باہو نے کہا: ''جبکہ آدم علیہ السلام کی ذلت شہوت کی وجہ سے تھی۔'' (اسرارِ قادری ص ۶۰، شبیر برادرز لاہور)

سلطان باہو کی یہ کتاب (اردو ترجمہ) دربارِ سلطان باہو کے سجادہ نشین کی اجازت سے شائع شدہ ہے۔

ملاحظہ فرمائیں عمومی عبارات سے گستاخی اخذ کرنے والوں کے بڑے کیسی کیسی صریح گستاخیوں کے مرتکب ہیں کہ تمام انبیاء واولیا اور تمام انسانوں کے جدِ امجد، سب سے پہلے نبی سیدنا آدم علیہ السلام کو ذِلت میں مبتلا قرار دیا جا رہا ہے۔ **(نعوذ باللہ)**

نیز ذِلت کے ساتھ ساتھ شہوت کو بھی سیدنا آدم علیہ السلام سے منسوب کر دیا۔

شہوت کے متعلق مشہور ومعروف صوفی بزرگ علی ہجویری کا یہ بیان ملاحظہ فرمائیں:

''لیکن جو شہوت اور لوگوں میں عزت ومنزلت کا خواہشمند ہے وہ حرص وطمع اور خواہشات کے چکروں میں پھنسا ہوا ہے۔ وہ لوگوں کے لیے فتنہ ہے...''

(کشف المحجوب اردو ص ۲۵۰، اکبر بک سیلرز لاہور)

کس قدر سنگین گستاخی وتوہین ہے کہ اس شہوت کے گندے اور ذِلت والے مفہوم اور اس کی بد خصوصیات کو انبیاء کی جانب منسوب کیا جائے۔ مندرجہ بالا عبارت میں اس شہوت کی بد اور گندی خاصیت ''حرص'' کو بھی قرار دیا گیا ہے اور سلطان باہو نے جس طرح ''شہوت'' کو سیدنا آدم علیہ السلام کی جانب منسوب کر رکھا ہے اسی طرح اس ''حرص'' کے

انتہائی غلیظ مفہوم کو بھی سیدنا آدم علیہ السلام کی طرف منسوب کرتے ہوئے ہوئے شدید توہین و گستاخی کا ارتکاب کر رکھا ہے۔

چنانچہ بریلویوں کے اسی سلطان العارفین سلطان باہو نے لکھا:

''جس دل پر اللہ کی رحمت نہ ہو وہ دل گمراہ ہو کر سیاہ ہو جاتا ہے۔ وہ حسد حرص کبر سے بھر جاتا ہے۔ چنانچہ حسد کی وجہ سے قابیل نے (اپنے بھائی) ہابیل کو قتل کر ڈالا اور حرص نے حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے نکلوا دیا (کہ شجر ممنوعہ کو چھولیا) اور کبر نے ابلیس کو لعنت کے مقام پر پہنچا دیا۔'' (عین الفقرص ۱۷۱شبیر برادرز لاہور) **نعوذ باللہ من ذالک.**

سلطان باہو کی یہ کتاب (اردو ترجمہ) دربارِ سلطان باہو کے سجادہ نشین کی زیر سر پرستی شائع شدہ ہے۔

اس پوری عبارت میں جس قدر شدید توہین آمیز انداز میں سیدنا آدم علیہ السلام کی کھلم کھلی گستاخی کی گئی ہے وہ ہرگز اس قابل نہیں کہ اپنے لفظوں میں بھی بیان کی جا سکے۔ صرف ابطالِ باطل کے پیشِ نظر ان اصلی گستاخوں کی حقیقت دکھانی مقصود ہے کہ سیدنا آدم علیہ السلام کی جانب اس حرص کو منسوب کیا جا رہا ہے کہ جو اللہ کی رحمت سے دوری کے سبب دل کے گمراہ اور سیاہ ہو جانے کے باعث پیدا ہوتی ہے۔ **استغفر اللہ ثم استغفر اللہ**

دوسروں کی عمومی عبارات پر گستاخی گستاخی، توہین توہین کا شور مچا کر آسمان سر پہ اٹھا لینے والوں کو، اپنے بڑوں کی صریح گستاخانہ اور توہین آمیز باتوں پر سانپ سونگھ جاتا ہے۔ مجال ہے کہ ایک لفظ بھی ایسی صریح گستاخیوں کی مذمت میں منہ سے نکلے، بلکہ الٹا ان گستاخیوں کا من گھڑت تاویلات سے دفاع کیا جاتا ہے۔

اللہ ہمیں حق اور انصاف پر قائم رہتے ہوئے فیصلہ کرنے اور کتاب وسنت کے فہم سلف صالحین کے مطابق اپنا منہج بنانے کی توفیق دے اور ایسے تمام عناصر سے دور رکھے جو دن رات لوگوں کو قرآن وسنت کے واضح منہج سے دور رکھنے اور اپنے گستاخانہ کفریہ اور شرکیہ عقائد پر پردہ ڈالنے کے لئے سرگرمِ عمل ہیں۔ (آمین)

